آیت نمبر 94

آیات نمبر 94 تا 100 میں تاکید کہ جب کسی علاقہ پر حملہ کے لئے نکلو تو پہلے تحقیق کرلو کہ یہاں مسلمان تو موجود نہیں ہیں۔ جہاد میں شامل ہونے والوں کے درجات ان لوگوں سے بہت زیادہ ہیں جو بغیر کسی شرعی عذر کے جہاد میں شامل نہیں ہوئے۔ اُس خاص وقت میں بغیر کسی عذر کے مدینہ ہجرت نہ کرنے والوں کا ٹھکانہ جہنم قرار پایا، ہجرت کرنے والوں کے لئے دنیا اور آخرت میں بڑا اجر ہے

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا ضَرَبْتُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَتَبَيَّنُوْا وَلَا تَقُوْلُوْا
لِمَنْ اَلْقٰٓى اِلَيْكُمُ السَّلٰمَ لَسْتَ مُؤْمِنًا ۚ اے ایمان والو! جب تم اللہ کی راہ
میں جہاد کے لئے نکلو تو ہر بات کی تحقیق کر لیا کرو اور کسی ایسے شخص سے جو تمہیں
سلام کرے یہ نہ کہو کہ تو مسلمان نہیں ہے یہ ایک ایسے واقعہ کا پس منظر ہے جب ایک
غزوہ کے دوران ایک شخص نے کچھ صحابہ کو سلام کیا لیکن انہوں نے یہ سمجھتے ہوئے کہ یہ کافر ہے
اور جان بچانے کے لئے اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کر رہا ہے، اسے قتل کر دیا تَبْتَغُوْنَ
عَرَضَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۡ فَعِنْدَ اللّٰهِ مَغَانِمُ كَثِيْرَةٌ ۭ كَذٰلِكَ كُنْتُمْ
مِّنْ قَبْلُ فَمَنَّ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ فَتَبَيَّنُوْا ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ
خَبِيْرًا ﴿٩٤﴾ اگر تم دنیا کی زندگی کا سامان چاہتے ہو تو یقین رکھو کہ اللہ کے پاس
تمہارے لئے بہت سے اَموالِ غنیمت ہیں، آخر تم بھی تو پہلے اُن جیسے ہی تھے پھر اللہ
نے تم پر احسان کیا، اسلئے ہر ایک کے بارے میں اچھی طرح تحقیق کر لیا کرو، بیشک تم
جو کچھ بھی کرتے ہو اللہ اس سے باخبر ہے لَا يَسْتَوِي الْقٰعِدُوْنَ مِنَ

الْمُؤْمِنِيْنَ غَيْرُ اُولِي الضَّرَرِ وَ الْمُجٰهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِاَمْوَالِهِمْ وَ
اَنْفُسِهِمْ ؕ مسلمانوں میں سے جو لوگ جہاد میں شامل نہیں ہوتے اور بغیر کسی
شرعی عذر کے گھروں میں بیٹھے رہتے ہیں، ان کی حیثیت اُن مجاہدین کے برابر نہیں ہو
سکتی جو اللہ کی راہ میں اپنے جان ومال سے جہاد کرتے ہیں فَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ
بِاَمْوَالِهِمْ وَ اَنْفُسِهِمْ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ دَرَجَةً ؕ اللہ نے ان مجاہدین کو جو اپنی
جان اور اپنے مال سے جہاد میں مشغول رہتے ہیں، گھر میں بیٹھنے والوں پر درجہ کے
اعتبار سے بڑی فضیلت اور بزرگی عطا کی ہے وَ كُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى ؕ وَ فَضَّلَ
اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿۹۵﴾ اگرچہ اللہ نے دونوں ہی
سے بھلائی کا وعدہ فرمایا ہے لیکن اللہ نے مجاہدین کو گھر میں بیٹھنے والوں پر زبردست
اجر وثواب کی فضیلت دی ہے دَرَجٰتٍ مِّنْهُ وَ مَغْفِرَةً وَّ رَحْمَةً ؕ وَ كَانَ اللّٰهُ
غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿۹۶﴾ ان کے لئے اللہ کی طرف سے بڑے درجات ہیں اور مغفرت
اور رحمت ہے، اور اللہ بہت معاف کرنے والا اور ہر وقت رحم کرنے والا ہے رکوع [۱۳]
اِنَّ الَّذِيْنَ تَوَفّٰىهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ ظَالِمِيْٓ اَنْفُسِهِمْ قَالُوْا فِيْمَ كُنْتُمْ ؕ
بیشک فرشتے جب ان لوگوں کی روح قبض کرتے ہیں جو ہجرت نہ کرکے اپنے حق میں
بُرا کر رہے ہیں، تو وہ فرشتے ان سے پوچھتے ہیں کہ تم کس حال میں تھے؟ قَالُوْا
كُنَّا مُسْتَضْعَفِيْنَ فِي الْاَرْضِ ؕ وہ جواب دیتے ہیں کہ ہم اس سرزمین میں
کمزور و بے بس تھے قَالُوْٓا اَلَمْ تَكُنْ اَرْضُ اللّٰهِ وَاسِعَةً فَتُهَاجِرُوْا فِيْهَا ؕ

فَاُولٰٓئِكَ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ؕ وَ سَآءَتْ مَصِيْرًا ۙ﴿۹۷﴾ فرشتے جواب میں کہتے ہیں
کہ کیا اللہ کی زمین وسیع نہ تھی کہ تم اس میں کہیں اور ہجرت کر جاتے، سو ایسے
لوگوں کا ٹھکانا جہنم ہے، اور وہ جہنم بہت ہی برا ٹھکانا ہے اِلَّا الْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ
الرِّجَالِ وَ النِّسَآءِ وَ الْوِلْدَانِ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ حِيْلَةً وَّ لَا يَهْتَدُوْنَ
سَبِيْلًا ۙ﴿۹۸﴾ فَاُولٰٓئِكَ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّعْفُوَ عَنْهُمْ ؕ وَ كَانَ اللّٰهُ عَفُوًّا
غَفُوْرًا ﴿۹۹﴾ ہاں مگر وہ مرد اور عورتیں اور بچے جو واقعی ایسے بے بس ہوں کہ نہ تو وہ
ہجرت کے لئے کوئی تدبیر کر سکتے ہوں اور نہ وہاں سے نکلنے کا کوئی راستہ جانتے ہوں تو
ایسے لوگوں کے بارے میں امید کی جا سکتی ہے کہ اللہ ان سے درگزر فرمائے گا، اور
اللہ بہت معاف فرمانے والا اور درگزر کرنے والا ہے وَ مَنْ يُّهَاجِرْ فِيْ سَبِيْلِ
اللّٰهِ يَجِدْ فِي الْاَرْضِ مُرٰغَمًا كَثِيْرًا وَّ سَعَةً ؕ اور جو کوئی اللہ کی راہ میں
ہجرت کرے گا تو وہ زمین کو پناہ کے لئے بہت وسیع پائے گا اور روزی میں کشادگی
پائے گا وَ مَنْ يَّخْرُجْ مِنْۢ بَيْتِهٖ مُهَاجِرًا اِلَى اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ ثُمَّ يُدْرِكْهُ
الْمَوْتُ فَقَدْ وَقَعَ اَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ ؕ وَ كَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿۱۰۰﴾ؑ اور جو
شخص بھی اپنے گھر سے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی طرف ہجرت کے لئے نکلا،
پھر اسے راستے میں ہی موت آجائے تو اس کا اجر اللہ کے ذمے واجب ہو گیا، اور اللہ
بڑی بخشش کرنے والا اور ہر وقت رحم کرنے والا ہے رکوع [۱۴]